آیات نمبر 13 تا 32 میں قریش کی عبرت کے لئے ایک بستی کی مثال جہاں اللہ نے اپنے کئی رسول بھیجے لیکن ان لوگوں نے سب کو جھٹلا دیا۔ جب اس قوم کے ایک فرد نے ان رسولوں پر ایمان لانے کا اعلان کیا تو اسے بھی قتل کر ڈالا۔ آخر اس قوم پر اللہ کا عذاب نازل ہوا اور وہ سب ہلاک کر دیئے گئے۔

وَ اضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ ۘ اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۳﴾ آپ ان کے سامنے ایک بستی کے لوگوں کا واقعہ بیان کیجئے، جبکہ وہاں ہمارے کئی رسول آئے اِذْ اَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ فَقَالُوْٓا اِنَّآ اِلَيْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ ﴿۱۴﴾ جب پہلے ہم نے ان کی طرف دو رسول بھیجے تو انہوں نے دونوں کو جھٹلایا، پھر ہم نے ان کی تائید کے لئے تیسرے کو بھیجا اور ان سب نے کہا کہ ہم اللہ کی طرف سے تمہارے پاس رسول بنا کر بھیجے گئے ہیں قَالُوْا مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۙ وَ مَآ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَيْءٍ ۙ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَكْذِبُوْنَ ﴿۱۵﴾ بستی والوں نے جواب دیا کہ تم لوگ ہم جیسے انسانوں کے سوا کچھ بھی نہیں ہو اور نہ رحمٰن نے کوئی چیز نازل کی ہے، تم سب محض جھوٹ بولتے ہو قَالُوْا رَبُّنَا يَعْلَمُ اِنَّآ اِلَيْكُمْ لَمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۶﴾ ان رسولوں نے جواب دیا کہ ہمارا رب خوب جانتا ہے کہ یقیناً ہم تمہاری طرف رسول بنا کر بھیجے گئے ہیں وَ مَا عَلَيْنَآ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿۱۷﴾ اور ہماری ذمہ داری اس کے سوا کچھ نہیں کہ ہم تمہیں صاف اور واضح طریقہ سے اللہ کا پیغام پہنچا دیں

قَالُوْٓا اِنَّا تَطَيَّرْنَا بِكُمْ ۚ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا لَنَرْجُمَنَّكُمْ وَلَيَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿١٨﴾ بستی والوں نے کہا کہ ہم نے تو تمہیں اپنے لئے منحوس ہی پایا ہے، اگر تم اپنی تبلیغ سے باز نہ آئے تو ہم تمہیں سنگسار کر دیں گے اور ہماری طرف سے تمہیں عبرتناک سزا ملے گی قَالُوْا طَآئِرُكُمْ مَّعَكُمْ ۭ اَئِنْ ذُكِّرْتُمْ ۭ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ﴿١٩﴾ رسولوں نے جواب دیا کہ تمہاری نحوست کی وجہ تو تمہارے اپنے اعمال ہیں، کیا تم ہماری نصیحت کو نحوست سمجھتے ہو؟ اصل بات یہ ہے کہ تم حد سے نکل جانے والے لوگ ہو وَجَآءَ مِنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ رَجُلٌ يَّسْعٰى قَالَ يٰقَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ ﴿٢٠﴾ اور ایک شخص اس شہر کے آخری حصے سے دوڑتا ہوا آیا اور کہنے لگا کہ اے میری قوم کے لوگو! ان رسولوں کی پیروی اختیار کرو اتَّبِعُوْا مَنْ لَّا يَسْـَٔلُكُمْ اَجْرًا وَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿٢١﴾ ایسے لوگوں کی اطاعت کرو جو تم سے اس نصیحت کے عوض کوئی معاوضہ طلب نہیں کرتے اور خود بھی ہدایت یافتہ ہیں وَمَا لِيَ لَآ اَعْبُدُ الَّذِيْ فَطَرَنِيْ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿٢٢﴾ اور میرے پاس کیا عذر ہے کہ میں اپنے پیدا کرنے والے کی عبادت نہ کروں؟ جبکہ تم سب کو واپس لوٹ کر بھی اسی کے پاس جانا ہے ءَاَتَّخِذُ مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً اِنْ يُّرِدْنِ الرَّحْمٰنُ بِضُرٍّ لَّا تُغْنِ عَنِّيْ شَفَاعَتُهُمْ شَيْـًٔا وَّلَا يُنْقِذُوْنِ ﴿٢٣﴾ کیا میں اُس رحمٰن کو چھوڑ کر کسی ایسے کو معبود بنالوں کہ اگر وہ رحمٰن مجھے کوئی نقصان پہنچانا چاہے تو اِن معبودوں کی شفاعت میرے کچھ کام نہ آسکے اور نہ ہی یہ مجھے اُس کی



پکڑ سے چھڑا سکیں اِنِّیْۤ اِذًا لَّفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ﴿۲۴﴾ اگر میں نے ایسا کیا تب تو یقیناً میں
صریح گمراہی میں مبتلا ہو جاؤں گا اِنِّیْۤ اٰمَنْتُ بِرَبِّكُمْ فَاسْمَعُوْنِ ﴿۲۵﴾ تم سب لوگ
سن لو! میں تمہارے رب پر ایمان لا چکا ہوں قِیْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ ؕ اس سے کہہ دیا گیا
کہ تو جنت میں داخل ہو جا اس کی قوم نے اسے شہید کر دیا سو اسے جنت میں داخل کر دیا گیا
قَالَ یٰلَیْتَ قَوْمِیْ یَعْلَمُوْنَ ﴿۲۶﴾ بِمَا غَفَرَ لِیْ رَبِّیْ وَ جَعَلَنِیْ مِنَ الْمُكْرَمِیْنَ ﴿۲۷﴾ اس
شخص نے کہا کہ کاش میری قوم کو یہ بات معلوم ہو جاتی کہ میرے رب نے مجھے بخش دیا اور
مجھے معزز لوگوں میں شامل کر دیا وَ مَاۤ اَنْزَلْنَا عَلٰی قَوْمِهٖ مِنْۢ بَعْدِهٖ مِنْ جُنْدٍ
مِّنَ السَّمَآءِ وَ مَا كُنَّا مُنْزِلِیْنَ ﴿۲۸﴾ اور اس کے بعد ہم نے اس کی قوم پر آسمان سے
کوئی فوج نہیں اتاری اور نہ ہی ہم آسمان سے فوج اتارا کرتے ہیں اِنْ كَانَتْ اِلَّا
صَیْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ خٰمِدُوْنَ ﴿۲۹﴾ وہ تو بس صرف ایک ہولناک آواز تھی جس
سے وہ سب ایک دم بجھ کر رہ گئے یٰحَسْرَةً عَلَی الْعِبَادِ ۚ مَا یَاْتِیْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ
اِلَّا كَانُوْا بِهٖ یَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۳۰﴾ افسوس ایسے بندوں کے حال پر! کبھی ایسا نہیں ہوا کہ
رسول ان کے پاس آیا ہو اور انہوں نے اُس کا مذاق نہ اڑایا ہو اَلَمْ یَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا
قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَیْهِمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ﴿۳۱﴾ کیا اِن لوگوں نے دیکھا نہیں
کہ ہم اِن سے پہلے کتنی ہی قوموں کو ہلاک کر چکے ہیں اور اُن میں سے کوئی بھی اِن کے پاس
واپس لوٹ کر نہیں آیا وَ اِنْ كُلٌّ لَّمَّا جَمِیْعٌ لَّدَیْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿۳۲﴾ؑ لیکن یہ سب لوگ
ایک دن جمع کر کے ہمارے سامنے پیش کئے جائیں گے رکوع [۲]

